چستی عمل سے ثابت کر دیا ہے کہ وہ تاج کا نمک حلال اور شاہ کا وفادار ملازم ہے۔ اور وہ غیر معمولی چھوٹی عمر میں وزارت عظمیٰ کے اعلیٰ عہدے تک پہنچ گیا۔ اس لئے بہت سے لوگ اوس کے ایسے دشمن ہو گئے کہ اکثر اوقات اوسے دقتوں اور تکلیفوں کا سامنا کرنا پڑا۔ اوس کی پہلے درجے کی علو ہمتی اور عقلمندی میں کوئی شک نہیں ہو سکتا۔ علاوہ ذاتی خوبیوں کے وہ ملکی معاملات سے حیرت انگیز واقفیت رکھتا ہے جس کی وجہہ سے وہ نہائیت کارآمد وزیر ہے۔ عوام الناس اوس سے محبت کرتے ہیں کیونکہ وہ اسکا مستحق ہے۔

نہ صرف وہ کشادہ دل اور مہربان ہے وہ ان کے خیالات کو سمجھ سکتا ہے اور اون کے دل کی خواہش معلوم کر سکتا ہے۔

جب صدر العظیم شاہ صاحب کی خانقاہ میں ناصر الدین کو زخمی کیا گیا تو وہ بھی اس وقت ساتھ تھا اور فوراً اسے اٹھوا کر طہران کے محل شاہی میں لے آیا۔ دن کے دو بجے یہہ واقعہ ہوا۔ اس کے چار گھنٹے بعد شاہ نے انتقال کیا۔ معلوم ہوتا ہے کہ صدر اعظم اوسی وقت نوحتہ کو سمجھ گیا اور بذریعہ تار ولیعہد سے گفتگو کرنی شروع کر دی جو چار سو میل کے فاصلے پر تبریز میں تھا۔ اوس نے تب تمام شہزادا وزرا اراکین سلطنت و افسران جنگ اور شہر کے با اختیار لوگوں کو محل شاہی میں بلوا کر شاہ کی موت سے مطلع کیا اور اوس کی عقلمندانہ تجویز سے مظفر الدین مرزا کو اوس کے والد کی وصیت کے مطابق جانشین تسلیم کر لیا۔

تب اوس نے دوست سے زیادہ طاقتور اور گہرے تعلقات والے ملکوں یعنی انگلستان اور روس کے سفیروں کو محل میں بلوایا۔ اون کے پہنچنے پر صدر اعظم نے اون کے سامنے سب حاضرین کی طرف سے اطاعت کا تار ولیعہد کو دیا۔ یہ سب کچھ ناصر الدین شاہ کی وفات کے بعد چار یا پانچ گھنٹے میں طے ہو گیا اور دوسری صبح کو اس فیصلے کے مطابق عام طور پر منادی کرادی گئی۔ کہ مظفر الدین شاہ مرحوم کی بجائے ایران کا

دشاہ ہو گا۔

اس طرح تاریخی لئے جبکہ ناصر الدین شاہ نے ملک میں رواج دیا تھا ب ملک کو اس بے یقینی کی حالت سے بچانے میں بہت بڑا کام کیا۔ اس ے اعتباری کی وجہ سے ایران میں ایک شاہ کی وفات اور اس کے نشین کی تخت نشینی کے درمیان کا وقت اکثر خانہ جنگی میں گذرتا تھا۔

تمت بالخیر

